ترجمہ: اس پر اجماع منعقد ہو چکا ہے کہ ائمہ اربعہ کے مخالف مذاہب پر عمل نہ کیا جائے۔

۳۔ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی عقد الجید ص۳۲ پر فرماتے ہیں:

ولما اندرست المذاهب الحقة الا هذه الاربعة كان اتباعها اتباعا للسواد الاعظم،

ترجمہ: چونکہ بجز مذاہب اربعہ کے دیگر مذاہب حقہ معدوم ہو گئے ہیں لہٰذا انکی اتباع سوادِ اعظم کی اتباع ہے۔ والخروج عنها خروجاً عن السواد الاعظم، اور ان سے خروج سوادِ اعظم سے خروج ہے۔

۴۔ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اپنی دوسری کتاب "انصاف" کے صفحہ ۶۳ پر لکھتے ہیں:

وبالجملة فالتمذهب للمجتهدين سرٌّ الهمه الله تعالى العلماء وجمعهم عليه من حيث يشعرون او لا يشعرون - ترجمہ: خلاصہ یہ کہ مجتہدین کے مذاہب پر پابند ہونا سرِّ الٰہی ہے جسکو اللہ تعالیٰ نے علماء کے قلوب میں الہام فرمایا۔
اور ان کو اس پر جمع فرمایا خواہ وہ سمجھیں یا نہ سمجھیں۔

۵۔ علامہ جلال الدین سیوطی شرح جمع الجوامع میں فرماتے ہیں۔

يجب على العامي وغيره ممن لم يبلغ مرتبة الاجتهاد التزام مذهب معين من مذاهب المجتهدين -

ترجمہ: عامی اور جو شخص مرتبہ اجتہاد کو نہ پہنچا ہوا اس پر مذاہب میں سے کسی مذہب معین کی تقلید ضروری ہے

۶۔ مولانا سید اسماعیل شہید فرماتے ہیں:

در اعمال اتباع مذاہب اربعہ کہ رائج در تمام اہل اسلام است بہتر و خوب است (صراطِ مستقیم)

ترجمہ: اعمال میں مذاہب اربعہ کی اتباع کرنا جیسا کہ تمام اہلِ اسلام میں مروج ہے یہی درست اور صحیح ہے۔
عقلی طور پر بھی عامی شخص کیلئے اسکے سوا چارہ کار نہیں اسلئے کہ نہ تو وہ قرآن کا ترجمہ جانتا ہے اور نہ تفسیر، نہ احادیث کا حافظ ہے نہ صحابہ کے آثار اور فتاویٰ کا، نہ اسے سند یاد ہے نہ احوالِ سند و روات، نہ اسے عربی لغت اور صرف و نحو کا علم نہ ناسخ و منسوخ کا۔ ان امور بالا سے ناواقفیت کی بناء پر وہ صرف موصوف باوصافِ مذکورہ مجتہد کی تقلید ہی کر سکتا ہے۔

جو علوم مذکورہ سے ناواقف ہے اسے قرآن و حدیث کے تراجم دیدینے اور ترک تقلید کا سبق سکھانے سے انکارِ حدیث اور انکار فقہ کے فتنے کو فروغ دینا ہے۔ ترکِ تقلید کے جو خطرناک نتائج نکلتے ہیں اُن کا اقرار خود ائمہ غیر مقلدین کو بھی ہے۔ چنانچہ اس سلسلہ میں تین شہادتیں ذکر کی جاتی ہیں

مولانا محمد حسین بٹالوی غیر مقلد لکھتے ہیں :

پچیس برس کے تجربہ سے ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ جو لوگ بے علمی کے ساتھ مجتہد مطلق اور مطلق تقلید کے تارک بن جاتے ہیں وہ آخر اسلام کو سلام کر بیٹھتے ہیں

(اشاعۃ السنہ ص ۵۳ ج ۱۱، ص ۲۰۴ ج ۱۱)

۲: قاضی عبدالواحد خانپوری غیر مقلد لکھتے ہیں :

پس اس زمانہ کے جھوٹے اہل حدیث مبتدعین مخالفین سلف صالحین جو حقیقت ماجاء بہ الرسول سے جاہل ہیں وہ صفت میں وارث اور خلیفہ ہوتے ہیں شیعہ و روافض کے

(کتاب التوحید والسنہ ص ۲۶ تا ص ۲۶)

۳۔ فرقہ اہل حدیث کے مجدد نواب صدیق حسن خان بھوپالی اپنی جماعت اہل حدیث کے متعلق "الحطہ فی ذکر الصحاح الستہ" ص ۶۷، ص ۶۸ میں لکھتے ہیں : ——— یعنی اس زمانہ میں ایک فرقہ شہرت پسند اور ریاکار ظہور پذیر ہوا ہے جو باوجود ہر طرح کی خامی کے ...... اپنے لئے قرآن و حدیث پر علم و عمل کا مدعی ہے ............ حالانکہ اس کو علم و عمل اور معرفت کے ساتھ دُور کا بھی تعلق نہیں۔

مانو، نہ مانو، جانِ جہاں اختیار ہے ۔ ہم نیک و بد حضور کو سمجھانے دیتے ہیں

فقط، واللہ اعلم۔

---

تم بحمد اللہ تعالی الجزء الاوّل من خیر الفتاویٰ ویتلوہ الجزء الثانی ان شاء اللہ تعالیٰ واوّلہ کتاب الطہارۃ والحمد للہ اوّلاً و اٰخراً ○

کتبہٗ، قاری سیف اللہ خالد قادری غفر اللہ ذنوبہٗ وستر عیوبہٗ